

Shezan
ORANGE SQUASH
MANGO SQUASH
ISPAGHOL
APPLE
ISO 9001 : 2000 Certified

# بیتے ہوئے لمحوں کی یادیں

# سیدنا ابا جان حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کی دلآویز شخصیت

محترمہ صاحبزادی امۃ الرشید بیگم صاحبہ

کتنی تاریک تھی جب ہمارے نہایت ہی پیارے اور محبوب سیدنا ابا جان ہم سے ہمیشہ کے لئے جدا ہو رہے تھے۔ کتنی بے بسی کا عالم تھا۔ ہم تمام بہن بھائی اور عزیز و اقارب اس محبوب ہستی کے پلنگ کے ارد گرد نہایت بے بسی اور بے چینی کے عالم میں اپنے حقیقی مولیٰ کے حضور تڑپ تڑپ کر دعائیں کر رہے تھے کہ اے خدا تو ہمارے سب سے زیادہ محبوب اور سب سے زیادہ قیمتی وجود کو ہم سے جدا نہ کر۔ لیکن اللہ کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ کیونکہ وہ اس کا بھی پیارا تھا اور بہت ہی پیارا اس لئے اب یہ اس کا اٹل فیصلہ تھا۔ آخر ہم سب کو اپنے آسمانی آقا کے سامنے سر جھکانا ہی پڑا اور آخر وہ وقت آ گیا جب میرے دل و جان سے پیارے میرے محبوب، میرے پیارے ابا جان ہمیں داغ مفارقت دے کر۔ اپنے حقیقی مولیٰ سے جا ملے۔

سمجھ نہیں آتی تھی کہ یہ کیا ہو گیا۔ ہم اس غم کو کیسے برداشت کریں گے۔ دماغ ماؤف ہو کر رہ گئے۔ کئی ماہ تو اسی طرح گزرے کہ دماغ میں کوئی بات آتی ہی نہ تھی۔ خواہش ہوتی تھی کہ بیتے دنوں کی یادیں کبھی لکھوں اور اس سراپا شفقت و محبت کی زندگی کی کچھ جھلکیاں آپ کو بھی دکھاؤں جس نے ہمیں ماں سے بڑھ کر پیار دیا۔ جس نے ساری زندگی دین حق کی خدمت میں دن رات منہمک رہنے کے باوجود ہماری چھوٹی چھوٹی باتوں کا بھی خیال رکھا اور ہماری تربیت میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔ آج بھی جبکہ دل قابو میں نہیں، آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی لگی ہے۔ کچھ باتیں لکھنے کی کوشش کر رہی ہوں۔ واقعات تو اتنے ہیں کہ ان پر کئی ضخیم کتابیں لکھی جا سکتی ہیں لیکن اپنے آپ میں ہمت نہیں پاتی۔ اگر اللہ تعالیٰ نے توفیق دی تو انشاء اللہ آہستہ آہستہ کچھ نہ کچھ قارئین کی نذر کرتی رہوں گی۔

میں بہت چھوٹی سی تھی جب میری امی فوت ہو گئیں۔ لیکن سیدنا ابا جان نے ہم سے ایسی محبت کی کہ کبھی ماں کی محبت سے محرومی کا احساس تک نہ ہونے دیا۔ ہمارے لئے باپ بھی وہی تھے اور ماں بھی وہی۔ آپ چھوٹی چھوٹی معمولی معمولی باتوں کا اس قدر خیال رکھتے جس کا تصور کرنا ناممکن ہے۔

مجھے آج تک یاد ہے کہ کئی بار ایسا ہوا کہ سیدنا ابا جان نے دیکھا کہ ہمارے بال کچھ الجھے ہوئے ہیں تو اپنے ہاتھ سے ہماری کنگھی کی۔ ہمارے کپڑوں کا خیال رکھتے۔ ہماری غذا اور دواؤں کا پورا اہتمام اپنی نگرانی میں کرواتے تھے۔ تقریباً ہر روز ہی آ کر پوچھتے تھے کہ بچیوں نے دودھ پیا ہے یا نہیں۔ اگر کبھی اس میں غفلت ہو جاتی تو اپنے ہاتھ سے دودھ پلاتے۔ اسی طرح تعلیم و تربیت کی پوری نگرانی فرماتے اور سفر و حضر میں بھی ہمیں اپنے ساتھ رکھتے اور باوجود اس کے کہ آپ کے جماعتی کام اس قدر بڑھے ہوئے تھے اور آپ اتنے عدیم الفرصت تھے کہ آپ کے لئے بچوں کی طرف توجہ دینا بظاہر ناممکن تھا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی پہلے سے دی ہوئی بشارتوں کے مطابق آپ میں غیر معمولی صلاحیتیں اور عام انسانوں سے بڑھ کر کام کرنے کی طاقت پائی جاتی تھی۔ اس لئے آپ جماعتی کاموں کے ساتھ ساتھ اپنی بیویوں اور بچوں کا بھی پورا پورا خیال رکھتے تھے۔

مجھے اپنے بچپن کے ایک واقعہ کو یاد کر کے اب بھی ہنسی آ جاتی ہے۔ میں سمجھا کرتی تھی کہ شاید ابا جان کو نیند آتی ہی نہیں کیونکہ رات کو میں نے جب بھی دیکھا ابا جان کو دینی کاموں میں مصروف دیکھا اور اسی طرح تمام دن بھی آپ مصروف ہی رہتے تھے۔ ایک دن میں نے سوچا اور دل میں تہیہ کیا کہ آج میں تمام رات جاگوں گی اور دیکھوں گی کہ ابا جان کس وقت سوتے ہیں۔ میں تقریباً دو اڑھائی بجے رات تک انتہائی کوشش سے جاگتی رہی اور اس وقت تک ابا جان لگاتار اپنے کام میں مشغول تھے۔ آخر میں تو تھک کر سو گئی اور کئی دن تک دن رات سو سو کر اپنی نیند کی کمی کو پورا کرتی رہی۔ لیکن سیدنا ابا جان پر میں نے کبھی تھکان کا اثر نہ دیکھا۔ وہ مرد مجاہد اور خدا تعالیٰ کا عاشق اور دین حق کی تعلیم کو دنیا کے کناروں تک پہنچانے کے لئے شبانہ روز کوشاں رہا۔

میں کہاں سے کہاں پہنچ گئی۔ میں تو آپ کو گھریلو زندگی اور آپ کی شفقت و محبت کے چند پہلوؤں پر روشنی ڈالنا چاہتی تھی۔

سیدنا ابا جان کو اپنے عزیزوں اور رشتہ داروں سے بے حد محبت تھی۔ آپ اپنے ہر عزیز اور رشتہ دار کا خیال فرماتے لیکن سب سے بڑھ کر آپ حضرت اماں جان سے محبت کرتے تھے۔ جب سفر سے واپس آتے سب سے پہلے حضرت اماں جان کے پاس جاتے۔ مجھے یاد ہے کہ اگر کبھی راستہ میں کوئی بیوی، بچہ یا کوئی اور عزیز مل جاتا تو آپ یہ ظاہر کرتے ہوئے کہ آپ نے گویا اسے دیکھا ہی نہیں گزر جاتے اور سیدھے حضرت اماں جان کے کمرے میں پہنچ جاتے۔ اس کے بعد کسی اور سے ملتے۔ ہر روز شام کو حضرت اماں جان کے پاس جا کر بیٹھتے۔ حالات دریافت فرماتے اور بسا اوقات رات کا کھانا بھی حضرت اماں جان کے ساتھ ہی تناول فرماتے۔ سفر میں بھی حضرت اماں جان کو اکثر اپنے ساتھ رکھتے اور بیویوں اور بچوں کو یہ ہدایت ہوتی کہ حضرت اماں جان کا خاص خیال رکھنا اور ان کو کسی قسم کی تکلیف نہ ہو۔

اسی طرح اپنے بہن بھائیوں سے بھی بہت شفقت و محبت کا سلوک تھا۔ یہی وجہ تھی کہ ہم لوگ اپنے چچا اور پھوپھیوں کا اسی طرح احترام کرتے رہے جس طرح ماں باپ کا۔

ویسے تو ابا جان کو اپنی ساری اولاد سے بہت پیار تھا لیکن جن بچوں کی مائیں فوت ہو جاتیں ان سے غیر معمولی شفقت و محبت کا سلوک فرماتے اور کبھی ان کو ماں کی کمی کا احساس نہ ہونے دیتے۔ ایک دفعہ ہم منالی پہاڑ پر گئے ہوئے تھے کہ سیدنا ابا جان نے ''تبت پاس'' (Tibet Pass) جانے کا پروگرام بنایا۔ ہم بچوں کو معلوم ہو گیا کہ اس پروگرام میں بچے شامل نہیں ہیں۔ میں ابا جان سے بہت بے تکلف تھی۔ اسی وقت دوڑتی ہوئی گئی اور کہا کہ ہمیں بھی ساتھ لے کر جائیں۔ ابا جان سمجھانے لگے کہ وہ راستہ بہت خطرناک ہے اور بچوں کا جانا ناممکن ہے۔ لیکن میں نے ضد شروع کر دی اور اس قدر اصرار کیا کہ ابا جان نے اپنا سفر بھی ملتوی کر دیا۔ اس پر تمام گھر والے میرے پیچھے پڑ گئے اور کہنے لگے کہ اس نے ہماری سیر خراب کی ہے۔ میری طبیعت پر اس کا بہت اثر ہوا اور میں اداس ہو گئی۔ مجھے اداس دیکھ کر سب کو کہا کہ میری بچی کو کیوں اداس کر دیا ہے۔ میں تو خود اس کے بغیر جانا نہیں چاہتا۔ یہ کہہ کر اپنے کمرے میں چلے گئے اور چند لمحوں کے بعد یہ شعر پڑھتے ہوئے آئے۔

تبسم لب پہ ہے ہر دل شناسائے محبت ہے
نہ ظاہر تجھ کو دے دھوکہ یہ لڑکی بیش قیمت ہے

اور بار بار مجھے گلے سے لگا کر یہ شعر پڑھتے۔ اس وقت میری خوشی کی انتہا نہ تھی۔

اسی طرح آپ اپنی اولاد کی اولاد سے بھی بہت زیادہ پیار کرتے تھے۔ میری بچی عزیزہ امۃ البصیر سے بے حد محبت کرتے تھے۔ بچپن میں کبھی اس کو روتا دیکھتے تو اپنی گود میں لے کر کافی دیر تک کندھے سے لگا کر ٹہلتے اور عربی کے دعائیہ اشعار پڑھ پڑھ کر اس کو چپ کراتے۔

عزیزہ امۃ النور ایک دفعہ سندھ میں بہت بیمار ہو گئی۔ ڈبل نمونیا تھا اور بچنے کی کوئی امید نہ تھی۔ میں نے سیدنا ابا جان کو دعا کے لئے تار دیا۔ ابا جان کا جواب آیا۔ نوشی اچھی ہو جائے گی۔ لمبی عمر پائے گی۔ جب آپ کا تار ملا تو نوشی کی طبیعت بہت بہتر تھی اور وہ چند دن ہی میں بالکل تندرست ہو گئی۔ ڈاکٹر حیران تھے اور کہتے تھے کہ اس کی صحت ایک معجزہ ہے۔ اسی عرصہ میں مجھے ابا جان کا ایک خط ملا کہ جس دن تمہارا تار ملا اس سے دو روز قبل میں نے خواب میں دیکھا کہ نوشی کافی بڑی عمر کی ہے اور نہایت صحت مند ہے اور ابا حضور ابا حضور کہتی ہوئی آ کر مجھ سے لپٹ گئی ہے۔ جب تمہارا تار ملا تو میں سمجھ گیا کہ خواب اس کی شفایابی اور لمبی عمر پانے کے متعلق ہے۔

اسی طرح جب دہلی میں مصلح موعود کا جلسہ ہوا اور مخالفین نے جلسہ میں گڑبڑ ڈالنے اور حضرت مصلح موعود پر حملہ کرنے کی کوشش کی۔ اس وقت میرے میاں کو بھی ان کے پتھراؤ کے نتیجہ میں سر پر بہت شدید چوٹ آئی کہ دہلی کے تمام بڑے بڑے ڈاکٹروں نے کہہ دیا کہ ان کے بچنے کی کوئی امید نہیں اس وقت بھی میں نے سیدنا ابا جان کو نہایت کرب اور بے چینی کی حالت میں ٹہلتے ہوئے دیکھا۔ میری بچی امۃ البصیر کو کندھے سے لگا کر ٹہل رہے تھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کر رہے تھے۔ اسی دعا کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے میرے میاں کو معجزانہ طور پر شفا دی۔ ہندو اور عیسائی ڈاکٹر بھی یہ کہنے پر مجبور تھے کہ یہ حضرت اقدس کی دعاؤں کے نتیجہ میں معجزانہ طور پر شفایاب ہوئے ہیں۔

آپ بعض دفعہ بچوں کا نام رکھتے ہوئے اس چیز کو بھی ملحوظ فرماتے تھے کہ ان کے بزرگوں کے نام پر رکھا جائے تا کہ ان کی یاد تازہ رہے۔ اس لحاظ سے میری چھوٹی بچی کا نام بھی میری امی کے نام پر امۃ الحی رکھا۔ جب بھی امۃ الحی آپ کے سامنے جاتی آپ اسے دیکھ کر بہت خوش ہوتے اور مسکراتے ہوئے فرماتے تم تو اپنی نانی ہو نا۔ وہ بہت خوش ہوتی اور آ کر سب کو بتاتی کہ ابا حضور مجھے اس لئے زیادہ پیار کرتے ہیں کہ میرا نام امۃ الحی ہے۔

آپ کی ہمیشہ یہ تمنا رہی کہ آپ کی اولاد در اولاد خدمت دین کے لئے وقف ہو۔ میرا بچہ عزیزم ظہیر (ڈاکٹر ظہیر الدین منصور احمد صاحب) جب بھی اپنے ابا حضور کے پاس جاتا۔ آپ اکثر اس سے یہ سوال کرتے۔ میاں تم بڑے ہو کر کیا بنو گے؟ اور پھر خود ہی فرماتے میرا بیٹا تو (مربی) بنے گا اور خدمت دین کرے گا۔ ایک دفعہ اسی طرح ظہیر سے پوچھا کہ تم بڑے ہو کر کیا بنو گے اس نے کہا میں ڈاکٹر بنوں گا۔ کہنے لگے اپنے بڑے ماموں جان جیسے ڈاکٹر بننا۔ ڈاکٹر بھی اور مربی بھی۔ خدمت خلق بھی کرنا اور خدمت دین بھی۔

آپ کو اپنی اولاد کی تربیت کا بھی بے حد خیال رہتا تھا۔ 1956ء کا واقعہ ہے کہ سیدنا ابا جان نے مجھے مری سے خط لکھا کہ تم لوگ بھی میرے پاس مری آ جاؤ۔ میں میاں اور بچے جب حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے تو مجھے دیکھتے ہی فرمانے لگے۔ پروفیسر صاحب (میرے خسر) کہاں ہیں۔ میں نے عرض کیا ربوہ میں۔ آپ کا چہرہ متغیر ہو گیا اور آپ مجھ پر بہت

ناراض ہوئے کہ تم ان کو چھوڑ کر کیوں آئی ہو۔ میرا مقصد یہ تو نہیں تھا کہ تم تمہارے میاں اور بچے تو آ جائیں لیکن تمہارے خسر وہاں تنہا رہیں۔ پھر میاں سے مخاطب ہو کر فرمانے لگے کہ تم ربوہ واپس جاؤ اور اپنے والد کو لے کر آؤ۔ میاں حکم کی تعمیل میں ربوہ واپس آئے اور اپنے والد صاحب کو لے کر جب مری پہنچے۔ تو ابا جان بہت خوش ہوئے۔ اسی وقت ان سے ملے اور فرمانے لگے یہ بچے بھی عجیب ہیں آپ کو تنہا چھوڑ کر آ گئے حالانکہ میں نے تو آپ کو بھی بلایا تھا۔ پھر ہمارے تقریباً دو ماہ کے قیام کے دوران سیدنا ابا جان نے ہر طرح سے ان کا خیال رکھا۔ کھانے پر بیٹھتے ہی پوچھتے کہ پروفیسر صاحب کا کھانا گیا ہے یا نہیں اور ان میں کئی بار مجھے ان کا خیال رکھنے کی تاکید فرماتے۔

اسی طرح سیدنا ابا جان نے میرے خسر مرحوم کی بیماری کے آخری ایام میں ان کا بے حد خیال رکھا۔ کئی دفعہ خود تشریف لائے اور متعدد ڈاکٹروں کو بھی اپنے سامنے بٹھا کر علاج کے متعلق مشورے فرماتے رہے۔

ابا جان اپنے دامادوں سے بھی اپنے بچوں کی طرح محبت کرتے تھے۔ ایک دفعہ میں ابا جان کے ساتھ کراچی گئی میاں ساتھ نہیں تھے۔ ہم چاندنی رات میں کلفٹن کی سیر کے لئے گئے۔ سمندر کے کنارے سب چاندنی سے لطف اندوز ہو رہے تھے۔ سیدنا ابا جان ٹہلتے ہوئے ہمارے قریب آئے۔ ان کی کمی کو محسوس کرتے ہوئے فرمانے لگے ؎

احمد تیرے بغیر یہ سیر آب شور
جیسے کہ چاندنی کا ہو کھیت پیش کور

آپ کے دل میں اپنی جماعت کے ہر فرد کے لئے محبت تھی۔ آپ ہر کسی کی تکلیف سے بے چین ہو جاتے اور شب و روز اپنی جماعت کی بلکہ تمام بنی نوع انسان کی بہبودی اور خیر خواہی میں مصروف رہتے۔

میرے محبوب آقا ہر پہلو سے ایک مکمل انسان تھے۔ آپ کے زیر سایہ بیسیوں کنبے پرورش پاتے رہے جن میں بیوہ عورتیں اور یتیم بچے بھی شامل تھے۔ آپ ان کے نازک سے نازک جذبات کا بھی خیال فرماتے۔ بچوں کی تعلیم و تربیت کا خاص خیال فرماتے۔ اپنے بچوں کی طرح بلکہ میں یہ کہنے میں حق بجانب ہوں گی کہ اپنے بچوں سے بھی زیادہ ان سے حسن سلوک فرماتے۔ گھر میں جو لوگ کام کاج کے لئے رکھے جاتے ان کے متعلق ہمیں تاکیدی حکم تھا کہ ان کے لئے نوکر کا لفظ استعمال نہ کیا جائے۔ اسی طرح ہمارے گھر میں سب کے لئے ایک ہی قسم کا کھانا تیار ہوتا۔ کام کرنے والوں اور بچوں کے کھانے میں کوئی تمیز نہ ہوتی۔ جو آپ کھاتے وہی ان کو کھلایا جاتا۔

آپ کو ہمسایہ کے حقوق کا بھی خاص خیال رہتا تھا۔ کھانے پر بیٹھتے ہی فرماتے کہ اپنے ہمسایہ کو بھی اس کھانے میں سے بھجوا دو۔

مضمون لمبا ہو گیا ہے اور واقعات ایک ایک کر کے ذہن میں آتے چلے جا رہے ہیں۔ حضور کے احسانوں کا تو کوئی شمار ہی نہیں اور نہ ہی میرے اس مختصر سے مضمون میں ان کا تحریر کرنا ممکن ہے۔

اب عشق الٰہی کا ایک واقعہ لکھنے کے بعد میں اپنا مضمون ختم کرتی ہوں۔ غالباً 1940ء کا واقعہ ہے کہ سیدنا ابا جان اور جماعت کے بہت سے احباب نے حضور کے وصال کے متعلق خواب دیکھے جس پر حضور نے جماعت کے نام ایک وصیت لکھی۔ جماعت کو جو محبت اپنے آقا سے تھی وہ کسی سے پوشیدہ نہیں۔ اس وقت جماعت کا ہر بچہ۔ بوڑھا اور جوان اللہ تعالیٰ کے حضور سجدہ ریز تھا اور لوگ روزے رکھ کر اور تہجد کی نماز میں اپنے محبوب آقا کی درازیٔ عمر کے لئے دعائیں کر رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ جو اپنے بندوں کی گریہ وزاری سن کر تقدیروں کو ٹالنے والا ہے۔ اس نے جماعت کی دعاؤں کو سنا اور قبول فرمایا اور جس طرح اس نے خوابوں کے ذریعہ آپ کے وصال کی خبر دی تھی اسی طرح درازیٔ عمر کی خوشخبری بھی اپنے پیاروں کو دے دی۔ سیدنا ابا جان نے بھی شاید کوئی خواب دیکھا کہ آپ کی عمر بڑھا دی گئی ہے۔ وہ نظارہ آج بھی میرے سامنے ہے۔ جب سیدنا ابا جان مغرب کی نماز کے بعد کھانا کھانے کے لئے تشریف لائے۔ چوکی پر دستر خوان لگا ہوا تھا اور حضور تخت پر گاؤ تکیہ کے سہارے خاموش اور بہت ہی اداس لیٹے تھے۔ کئی بار آپا جان (سیدہ ام طاہر) نے کہا کھانا ٹھنڈا ہو رہا ہے۔ کافی دیر کے بعد آپ ایک دم اٹھے اور دستر خوان کے قریب بیٹھ کر بڑے درد سے یہ شعر پڑھنے لگے۔ ؎

ہم دونوں میں حائل تھی جو دیوار گراں وہ گر نہ سکی
قسمت میں جدائی لکھی تھی میں جا نہ سکا وہ آ نہ سکے

آپا جان نے کہا آج آپ اتنے اداس کیوں ہیں؟ کیا بات ہے؟ اور یہ شعر آپ نے کیوں پڑھا۔ فرمانے لگے میں تو سمجھا تھا کہ بس جلد ہی اب اپنے خدا سے جا ملوں گا لیکن تم لوگوں نے مجھے جانے نہ دیا۔

یہ جذبات خدا سے محبت کرنے والے اس سے عشق رکھنے والے، اس کے ہر حکم پر چلنے والے، اس کے نام کو بلند کرنے والے، اس کی توحید کا پرچم دنیا کے کونے کونے میں گاڑ دینے والے اور اس کی محبت میں دن رات سرشار رہنے والے بندے کے سوا کسی اور کے لئے ممکن نہیں کیونکہ وہ سمجھتا ہے کہ وہ ہمیشہ اس کی رضا کی راہوں پر چلا۔ اس نے اس کی بنائی ہوئی تعلیم پر عمل کیا اور کروایا۔ اللہ اس سے خوش ہے اور وہ اللہ سے جب اس کے حضور حاضر ہو گا تو وہ فوراً ہی اسے اپنے آغوش محبت میں لے لے گا۔

(روزنامہ الفضل 10 دسمبر 1966ء)



سیدنا حضرت خلیفۃ المسیح الثانی نے اپنے عہد

## سیدنا حضرت مصلح موعود کا ایک اہم کارنامہ

# تقویم ہجری شمسی کا قیام اور اہمیت و حکمت

## حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کی خواہش تھی کہ قمری اور شمسی دونوں لحاظ سے ہماری اپنی تقویمیں ہوں

مکرم شیخ خورشید احمد صاحب

خلافت میں خدمت دین کے جو عظیم الشان کارنامے سرانجام دیئے ان میں سے ایک یہ ہے کہ حضور نے اہل حق کی قومی و ملی زندگی سے انگریزوں کی حکومت کی وجہ سے پیدا شدہ عیسائیت کے اثرات و رجحانات کو مٹانے کی سعی فرمائی اور اس کی بجائے دینی روایات کو قائم فرمانے کی کوشش کی۔

اس سلسلے میں حضور کا ایک اہم کارنامہ یہ ہے کہ حضور نے اپنی جماعت میں سن عیسوی کی جگہ سن ہجری شمسی کو رائج فرمایا۔ حضور نے قرآن مجید پر تدبر کرتے ہوئے یہ محسوس کیا کہ چاند اور سورج دونوں حساب اور تاریخ بنانے کے لئے مقرر ہیں مگر ہمارے ملک میں تمام دنیوی کاروبار میں قمری مہینوں کی بجائے نظام شمسی کے تحت عیسائیوں کی طرف سے رائج ہونے والا سن عیسوی استعمال کیا جاتا ہے۔ حضور نے محسوس کیا کہ اس کی ایک اہم وجہ یہ ہے کہ قمری تقویم چاند کے لحاظ سے بدلتی چلی جاتی ہے لیکن شمسی نظام کی تاریخیں وقت اور موسم کے لحاظ سے ہمیشہ قائم رہتی ہیں۔ عبادات کے لحاظ سے تو واقعی قمری تقویم مفید ہے کیونکہ اس طرح عبادات سارے سال میں پھیل جاتی ہیں لیکن وقت کی صحیح تعیین کے لئے نظام شمسی کی تقویم زیادہ مفید ہے اور اس سے انسان کو تسلی ہوتی ہے۔ اس لئے حضور نے قرآن مجید سے استدلال کرتے ہوئے یہ فیصلہ فرمایا کہ ہجری شمسی تقویم کا نظام بھی مرتب کیا جائے۔ حضور کی خواہش یہ تھی کہ احمدی کسی صورت میں بھی سن عیسوی کے محتاج نہ رہیں اور قمری اور شمسی دونوں لحاظ سے ان کی اپنی تقویمیں ہوں جنہیں وہ استعمال کریں۔ ہجری شمسی تقویم قائم کرنے کا خیال حضور کے دل میں قرآن کریم پر تدبر کرتے ہوئے کیسے پیدا ہوا اس کی تفصیل خود حضور کے مبارک الفاظ میں درج ذیل کی جاتی ہے:۔

## سورج اور چاند کا حساب اور تاریخ سے تعلق

حضور نے 28 دسمبر 1938ء کو جلسہ سالانہ کے موقع پر قادیان میں سیر روحانی کے موضوع پر جو بصیرت افروز تقریر فرمائی اس میں حضور نے فرمایا:۔

’’قرآن فرماتا ہے کہ سورج اور چاند یہ دونوں حساب اور تاریخ بتانے کے لئے ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

کہ ہم نے سورج کو ضیاء اور قمر کو نور بنایا ہے اسی طرح سورج اور چاند کی ہم نے منازل مقرر کر دی ہیں تا کہ تمہیں سالوں کی گنتی اور حساب معلوم ہوا کرے گویا سورج اور چاند دونوں سالوں کی گنتی اور حساب کا ایک ذریعہ ہیں۔

(سورۃ یونس آیت 6)

اسی طرح فرمایا:۔

کہ خدا صبح کو نکالنے والا ہے۔ اسی نے رات کو سکون کا موجب اور سورج اور چاند کو حساب کا ذریعہ بنایا ہے اور یہ فیصلہ ایک غالب اور علم رکھنے والے خدا کا ہے۔

(سورۃ الانعام آیت 97)

پھر فرمایا الشمس والقمر بحسبان

(الرحمٰن آیت 6)

سورج اور چاند دونوں ہم نے حساب کے کام پر لگائے ہوئے ہیں۔ میں نے جب قرآن کریم میں ان آیات کو دیکھا اور ان پر غور و تدبر کیا تو میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ واقعہ میں تاریخ اور حساب کے ساتھ سورج اور چاند دونوں کا بہت بڑا تعلق ہے اور یہ علوم کبھی ظاہر نہیں ہو سکتے تھے اگر سورج اور چاند کا وجود نہ ہوتا۔ حقیقت یہ ہے کہ حساب کی وسعت ستاروں کی رفتار سے ہوئی اور جس قدر باریک حساب ہیں وہ علم ہیئت کی وجہ سے ہی ہیں اگر علم ہیئت نہ ہوتا اور ستاروں کی گردشیں اور ان کی رفتاریں مقرر نہ ہوتیں تو اربوں کھربوں کے جس قدر حسابات ہیں۔ وہ کبھی صحیح طور پر نہ ہو سکتے۔ اسی طرح سورج اور چاند اگر نہ ہوتے تو دنوں اور سالوں کا اندازہ نہ ہو سکتا اس لئے کہ اندازہ اور فاصلہ معلوم کرنے کے لئے کسی مستقل چیز کا موجود ہونا ضروری ہوتا ہے جیسے پٹواری جب حساب لگاتے ہیں تو کہتے ہیں کہ فلاں زمین فلاں کنویں سے اتنے کرم کے فاصلہ پر ہے پس کسی مستقل چیز کے بغیر فاصلے کا معلوم کرنا ناممکن ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے سالوں اور دنوں کا بھی اندازہ نہ ہو سکتا اگر سورج اور چاند نہ ہوتے بعض لوگ کہتے ہیں کہ اگر سورج اور چاند نہ ہوتے اور یونہی روشنی ہو جاتی یا تاریکی ہو جاتی تو اس طرح بھی دن رات ہو سکتے تھے مگر سوال یہ ہے کہ اگر یونہی روشنی ہو جاتی تو اس کا مستقل کنارہ کون سا ہوتا اور کیونکر معلوم ہوتا کہ فلاں مستقل کنارے سے فلاں سال شروع ہوا ہے اور فلاں مستقل کنارے سے فلاں سال۔

## تقویم شمسی کی ضرورت اور اس کی اہمیت

بہر حال چاند اور سورج دونوں کا سالوں مہینوں اور دنوں کے حساب سے تعلق ہے لیکن مجھے خیال آیا کہ چاند سے تو ہم پھر بھی کچھ نہ کچھ فائدہ اٹھا رہے ہیں اور ہجری قمری ہم میں جاری ہے۔ جس سے لوگ بہت کچھ فائدہ اٹھاتے ہیں مگر سورج سے تو ہم بالکل فائدہ نہیں اٹھا رہے حالانکہ جیسا کہ قرآن کریم بیان کرتا ہے۔ سورج اور چاند دونوں ہی حساب کے لئے مفید ہیں اور دوسری طرف عقلی طور پر بھی اگر دیکھا جائے تو ان دونوں میں فوائد نظر آتے ہیں۔ چنانچہ وقت اور زمانہ کی تعیین کے لحاظ سے سورج مفید ہے اور عبادتوں کو شرعی طریق پر چلانے کے لئے چاند مفید ہے اس لئے کہ چاند کے لحاظ سے موسم بدلتے رہتے ہیں اور انسان سال کے ہر حصہ میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنے والا قرار پا سکتا ہے۔ مثلاً رمضان ہے۔ اب اس کا انحصار چونکہ قمری مہینوں پر ہے۔ اس لئے 36 سال میں ایک دور ختم ہو جاتا ہے اور اس سال کے بارہ مہینوں میں ہی رمضان کے ایام آجاتے ہیں۔ کبھی جنوری میں آجاتا ہے کبھی فروری میں آجاتا ہے کبھی مارچ میں آجاتا ہے کبھی اپریل میں آجاتا ہے غرض وہ کبھی کسی مہینہ میں آجاتا ہے اور کبھی کسی مہینہ میں اور اس طرح سال کے تین سو ساٹھ دنوں میں ہر دن ایسا ہوتا ہے جس میں انسان نے روزہ رکھا ہوتا ہے لیکن اگر قمری مہینوں کی بجائے شمسی مہینوں پر روزے مقرر ہوتے تو اگر ایک دفعہ جنوری میں روزے آتے تو پھر ہمیشہ جنوری میں ہی روزے رکھنے پڑتے اور اس طرح عبادت کو وسعت حاصل نہ ہوتی۔ پس عبادت کو زیادہ وسیع کرنے کے لئے اور اس غرض کے لئے کہ انسان اپنی زندگی کے ہر لحظہ کے متعلق یہ کہہ سکے کہ وہ اس نے اللہ تعالیٰ کی عبادت میں گزارا ہے۔ عبادت کا انحصار قمری مہینوں پر رکھا گیا ہے لیکن وقت کی تعیین صحیح کے لئے سورج مفید ہے اور سال کے اختتام یا اس کے شروع ہونے کے لحاظ سے انسانی دماغ سورج سے قبل ہی تسلی پاتا ہے۔ بہر حال مجھے خیال آیا کہ ہم (-) نے قمری تاریخوں سے تو فائدہ اٹھایا ہے لیکن شمسی تاریخوں سے فائدہ نہیں اٹھایا۔ حالانکہ قمری شمسی دونوں میں فوائد ہیں اور چونکہ ہر انسان شمسی حساب پر مجبور ہوتا ہے اس لئے (-) نے بھی مجبوراً عیسوی سنہ استعمال کرنا شروع کر دیا۔ حالانکہ اگر ہم ہجری قمری کے ساتھ ہجری شمسی بھی بناتے اور ہجری قمری تاریخوں کے بالمقابل ہجری شمسی تاریخیں بھی ہوتیں تو قطعاً کوئی جھگڑا نہ ہوتا۔

اب اگر کوئی شخص یہ معلوم کرنا چاہے کہ 622 ہجری کب تھا اور اس وقت شمسی لحاظ سے کون سا سال تھا تو وہ فوراً معلوم نہیں کر سکتا اور محض 622 ہجری کہنے سے اس کی تسلی نہیں ہوتی کیونکہ سال کے لحاظ سے انسانی دماغ سورج ہی سے تسلی پاتا ہے اسی وجہ سے لوگ ہجری قمری سالوں کے عیسوی سنہ معلوم کرتے ہیں اور اس طرح خواہ مخواہ (-) بھی عیسوی سنہ کو اپنے اندر رائج کئے ہوئے ہیں۔

میرے نزدیک ضروری تھا کہ جس طرح ہجری قمری بنائی گئی تھی اسی طرح ہجری شمسی بھی بنائی جاتی اور ان دونوں سے فائدہ اٹھایا جاتا مگر مجھے یہ بات جنتر منتر کو دیکھ کر سوجھی اور میں نے اسی وقت سے تہیہ کر لیا کہ اس بارہ میں کامل تحقیق کر کے عیسوی سنہ کی بجائے ہجری شمسی سنہ جاری کر دیا جائے گا۔ جب میں واپس آیا تو اتفاق کی بات ہے کہ مجھے اس بارہ میں اپنی لائبریری سے ایک کتاب بھی مل گئی۔ میرے ساتھ خدا تعالیٰ کی یہ عجیب سنت ہے کہ مجھے جب بھی کسی چیز کی شدید ضرورت ہو وہ آپ ہی آپ میرے سامنے آجاتی ہے......

اسی طرح میں بعض اور کتابوں کی تلاش کر رہا تھا کہ اتفاقاً ایک کتاب نکل آئی جس کا نام ’’تقویمنا الشمسی‘‘ اس میں مصنف نے بحث کرتے ہوئے تاریخی طور پر اس بات کو ثابت کیا ہے کہ (-) میں دیر سے یہ خیال چلا آ رہا ہے کہ ہجری قمری کی طرح ہجری شمسی بھی ہونی چاہئے۔ وہ کہتا ہے کہ خلفاء عباسیہ نے بھی ہجری شمسی تقویم بنانے کی کوشش کی مگر اس میں فلاں فلاں روک پیدا ہو گئی۔ اسی طرح وہ لکھتا ہے کہ بعد میں دولت عثمانیہ نے بھی ہجری شمسی بنائی مگر رائج نہ ہو سکی۔ غرض اس نے تاریخی طور پر اس کتاب میں بحث کی ہے کہ (-) میں یہ خیال کب پیدا ہوا اور کیا کیا نقائص ہوتے رہے۔ بہر حال یہ خیال (-) میں دیر سے پایا جاتا ہے بلکہ اس حد تک یہ خیال مضبوطی سے گڑا ہوا معلوم ہوتا ہے کہ اس کتاب کا مصنف کتاب کا نام محض تقویم شمسی نہیں رکھتا۔ بلکہ ’’تقویمنا الشمسی‘‘ رکھتا ہے یعنی ہماری اپنی شمسی ہجری تقویم۔

میرا ارادہ ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ چاہے تو آئندہ عیسوی شمسی سنہ کی بجائے ہجری شمسی سنہ جاری کی جائے اور عیسوی سنہ کے استعمال کو ترک کر دیا جائے۔ میرا ارادہ ہے کہ ایک دو مہینہ تک اس بارہ میں پوری تحقیق کر کے ہجری شمسی سنہ جاری کر دیا جائے اور آئندہ کے لئے عیسوی سنہ کا استعمال چھوڑ دیا جائے۔ خواہ مخواہ عیسائیت کا ایک طوق ہماری گردنوں میں

کیوں پڑا ہے''۔

سیدنا حضرت خلیفۃ المسیح الثانی نے اپنی اس تقریر کے بعد جنوری 1939ء کے آغاز میں ہی تقویم ہجری شمسی کی ترویج کے لئے ایک سب کمیٹی قائم فرمائی جس کے ممبر حضور نے مندرجہ ذیل احباب کو نامزد فرمایا:۔

حضرت میر محمد اسحٰق صاحب، حضرت صاحبزادہ مرزا ناصر احمد صاحب (خلیفۃ المسیح الثالث)، حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب حلالپوری، حضرت مولانا ابوالعطاء صاحب فاضل۔ حضرت مولوی محمد اسماعیل صاحب حلالپوری چونکہ پہلے ہی از خود ایک قمری تقویم تیار کر رہے تھے اور اس معاملہ میں بہت عبور رکھتے تھے۔ اس لئے کمیٹی نے تقویم کا ڈھانچہ تجویز کا کام آپ ہی کے سپرد کیا۔ چنانچہ آپ نے ایک خاکہ تجویز کیا جس پر کمیٹی نے غور کیا اور پھر اپنی سفارشات کے ساتھ اسے حضرت مصلح موعود کی خدمت میں پیش کیا۔ حضور نے جنوری 1940ء کے آغاز میں اس کی منظوری عطا فرمائی اور یوں حضور کی تحریک اور توجہ سے ہجری شمسی تقویم رائج ہوئی اور ایک اہم ضرورت پوری ہوئی۔

اس تقویم کی ایک اہم خصوصیت یہ تھی کہ مہینوں کے نام ایسے تجویز کئے گئے جن سے دینی تاریخ کے اور رسول مقبول ﷺ کی حیات طیبہ کے اہم واقعات کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ ہجری شمسی تقویم کی منظوری اور اجراء کے سلسلے میں حضرت مولوی محمد اسماعیل صاحب حلالپوری نے ایک اہم مضمون رقم فرمایا جس میں آپ نے بتایا کہ تقویم ہجری شمسی کے اجراء میں کئی امور کو پیش نظر رکھا گیا اور ہجری شمسی مہینوں کے جو نام تجویز کئے گئے۔ ان کی وجہ تسمیہ کیا ہے۔ اس مضمون کے چند اہم حصے افادۂ احباب کے لئے درج ذیل کئے جاتے ہیں تا کہ احباب کو اور بالخصوص جماعت کی نسل کو اس تقویم کی ضرورت واہمیت کا علم ہو سکے۔

## تقویم ہجری شمسی کی ترتیب و تجویز

حضرت مولوی صاحب نے تحریر فرمایا کہ:

ہجری شمسی تقویم کے مرتب کرنے کے ساتھ تعلق رکھنے والے ضروری امور پر غور کر کے اس بارے میں رپورٹ پیش کرنے کے لئے حضرت سیدنا خلیفۃ المسیح الثانی نے 1939ء کے اوائل میں ایک کمیٹی مقرر فرمائی اور اس کے چار ممبر متعین فرمائے...... اور ارشاد فرمایا کہ اس کیلنڈر کا ڈھانچہ تیار کر کے پیش کیا جائے اور اس میں دوسرے مروجہ شمسی کیلنڈروں کی نسبت مروجہ عیسوی کیلنڈر کو مقدم طور پر سامنے رکھا جائے۔ (جو درحقیقت عیسوی کیلنڈر نہیں بلکہ رومی کیلنڈر ہے جسے عیسائیوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ سے 527 سال بعد صرف اس قدر تبدیلی کے ساتھ کرسچین کیلنڈر بنا لیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے قبل کے سالوں کے اعداد اس میں سے کم کر دیئے اور بس

لیکن چونکہ اس کے کئی ایک مہینوں کے نام مشرکانہ ہیں اس لئے مہینوں کے نام کوئی اور تجویز کئے جائیں جو مناسب اور موزوں ہوں اور عیسوی کیلنڈر کی اصلاح کے لئے جو تبدیلی اس میں عیسائیوں نے کی ہے جس کے ماتحت اس کیلنڈر کو اب چلایا جا رہا ہے اس مجوزہ کیلنڈر میں شروع سے ہی ملحوظ رکھا جائے...... چنانچہ میں نے اس کا ایک خاکہ مرتب کر کے کمیٹی کے آگے پیش کیا اور کمیٹی نے اس کے ساتھ اپنی رائے شامل کر کے اسے حضور کی خدمت میں پیش کیا اور کمیٹی نے اس کے ساتھ اپنی رائے شامل کر کے اسے حضور کی خدمت میں پیش کیا۔ حضور نے اس کے متعلق تمام ممبران کی آراء سن کر حسب ذیل فیصلہ فرمایا:

مروجہ عیسوی کیلنڈر کا کوئی نیا سال جس روز سے شروع ہوگا اسی روز سے ہجری شمسی سال کا آغاز شمار ہوگا اور سال کے دنوں کی تقسیم بھی مہینوں پر مروجہ عیسوی کیلنڈر کی طرح ہی ہوگی اور لیپ سال بھی وہی شمار ہوں گے جو مروجہ عیسوی کیلنڈر میں شمار کئے جاتے ہیں اور پہلے ہجری شمسی سال کا آغاز بھی 622ء کے آغاز کے وقت سے محسوب ہوگا۔ لیکن چونکہ عیسوی کیلنڈر کے سابقہ طریق شمار میں غلطی سے ہر صدی میں لیپ کے 25 سال گنے جاتے تھے اور ساتویں صدی کے آغاز کے وقت تک اس غلطی کی وجہ سے تین دن زائد شمار ہو چکے تھے اس لئے 1 ہش (ہجری شمسی) کے آغاز کے دن کی عیسوی تاریخ یکم جنوری 622ء نہیں بلکہ 29 دسمبر 621ء محسوب ہوگی...... مروجہ عیسوی کیلنڈر کے کسی سال اور کسی مہینہ کے آغاز کے دن اور اس کے مقابل کے ہجری شمسی سال اور مہینہ کے آغاز کے دن میں اب کوئی فرق نہیں ہوگا اور 1319ء ہش کے آغاز کا دن وہی محسوب ہوگا جو 1940ء کے آغاز کا دن تھا۔

## ہجری شمسی مہینوں کے نام

ہجری شمسی سنہ کے مہینوں کے نام حضور نے حسب ذیل منظور فرمائے ہیں:۔

## 1۔ ماہ صلح بمقابل جنوری

اس مہینہ میں آنحضرت ﷺ ایک رویا کی بنا پر تین ہزار صحابہ کرامؓ کی معیت میں عمرہ کے لئے بیت اللہ شریف کی طرف روانہ ہوئے مگر کفار قریش مزاحم ہوئے۔ اس وجہ سے حدیبیہ کے مقام سے آپ کو واپس ہونا پڑا۔ لیکن اس موقع پر ان لوگوں کے ساتھ آپ کا ایک صلح کا معاہدہ ہو گیا جس کا نام اللہ تعالیٰ نے فتح مبین رکھا ہے۔ اس صلح کے نتیجے میں لوگ کثرت سے اسلام میں داخل ہونے شروع ہو گئے گویا دریا کا بند ٹوٹ گیا۔

## 2۔ ماہ تبلیغ بمقابل فروری

اس مہینہ میں حضرت رسول کریم ﷺ نے بادشاہوں کی طرف تبلیغی خطوط ارسال فرمائے اور انہیں اسلام کی دعوت پہنچائی۔

## 3۔ ماہ امان بمقابل مارچ

اس مہینہ میں حجۃ الوداع کے موقعہ پر آنحضرت ﷺ نے اعلان فرمایا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری جانوں، تمہارے مالوں اور تمہاری عزت و آبرو کو ویسی حرمت بخشی ہے جیسی کہ اس نے حج کے دن کو، حج کے مہینہ کو اور حج کے مقام مکہ معظمہ کو حرمت عطا کی ہے۔

## 4۔ ماہ شہادت بمقابل اپریل

اس مہینہ میں دشمنان اسلام نے دھوکہ اور غداری سے کام لے کر اور آنحضرت ﷺ کی خدمت میں یہ درخواست کر کے کہ ہمیں دین اسلام کی تعلیمات سکھانے کے لئے ہمارے ہاں معلم اور مبلغ بھیجے جائیں اور اس طرح اکابر صحابہؓ کو اپنے ہاں بلا کر بے دردی کے ساتھ انہیں شہید کیا اور ایک مہینہ میں دوبار یہ غداری کی۔ ایک تو رجیع کے مقام پر جہاں آپؐ نے چھ یا سات اکابر صحابہ کرام کو بھیجا تھا۔ جن میں سے ایک یا دو کو تو ان لوگوں نے پکڑ کر قریش کے پاس جا کر بیچ دیا اور باقی سب کو شہید کر دیا اور دوسرے بئر معونہ کے مقام پر جہاں آپؐ ابو براء کلابی رئیس بنی کلاب کی درخواست پر اور اس کی ذمہ داری پر ستر انصار کو جو نہایت مقدس لوگ اور قرآن کریم کے حافظ اور ماہر تھے، ان لوگوں کی تعلیم و تربیت کی غرض سے بھیجا۔ ان لوگوں نے سوائے ایک انصاری کے جسے وہاں کے سردار نے ایک غلام کو آزاد کرنے کے متعلق اپنی ماں کی نذر پوری کرنے کے لئے چھوڑ دیا تھا باقی تمام کو شہید کر دیا۔

## 5۔ ماہ ہجرت بمقابل مئی

اس مہینہ میں آنحضرت ﷺ نے مکہ سے ہجرت کر کے مدینہ طیبہ میں قیام اختیار فرمایا۔

## 6۔ ماہ احسان بمقابل جون

اس مہینہ میں آنحضرت ﷺ نے بنی طے کے اسیروں کو حاتم کے ساتھ ان کی قومی نسبت کی وجہ سے از راہ کرم و احسان آزادی بخشی۔

## 7۔ ماہ وفا بمقابل جولائی

اس مہینہ میں غزوہ ذات الرقاع ہوا تھا جس میں سفر کی شدت اور سواری کی کمی کی وجہ سے پیدل چلنے کے باعث صحابہ کرامؓ کے پاؤں چھلنی ہو گئے اور صحیح بخاری کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض صحابہؓ کے پاؤں کے ناخن بھی جھڑ گئے اور انہوں نے اپنے کپڑے پھاڑ پھاڑ کر اور پاؤں پر لپیٹ لپیٹ کر اس کا راستہ طے کیا اور اسی وجہ سے اس مہم کا نام ذات الرقاع مشہور ہو گیا اور اسی موقع پر صلوٰۃ الخوف کا حکم نازل ہوا۔ غرض اس جنگ میں بھی صحابہ کرامؓ نے خارق عادت طور پر اپنے صدق و صفا اور تسلیم و رضا کا نمونہ دکھایا تھا۔

## 8۔ ماہ ظہور بمقابل اگست

اس مہینہ میں جنگ موتہ کے سلسلہ میں آنحضرت ﷺ کے ہاتھ سے اللہ تعالیٰ نے بیرون عرب میں اسلام کی اشاعت اور ظہور یعنی غلبہ کی بنیاد رکھوائی۔ اس واقعہ سے قبل آپ نے ہرقل کے مقرر کردہ امیر بصریٰ کی طرف حضرت حارث ابن عمیر ازدی رضی اللہ کے ہاتھ ایک تبلیغی خط بھیجا تھا جب وہ موتہ کے مقام پر پہنچے تو شرجیل غسانی نے انہیں باندھ کر قتل کر دیا جس پر رسول اللہؐ نے اپنے آزاد کردہ غلام حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کی امارت کے تحت تین ہزار صحابہ کرام کی فوج وہاں بھیجی اور ارشاد فرمایا کہ اگر زید شہید ہو جائے تو اس کی جگہ جعفرؓ بن ابی طالب لے لے۔ وہ شہید ہو جائے تو عبداللہ بن رواحہؓ اس کی جگہ پر کھڑا ہو جائے اور وہ شہید ہو جائے تو مسلمان اپنے میں سے کسی کو امیر بنالیں اور اسی ترتیب سے وہ اس جنگ میں شہید ہوئے۔

## 9۔ ماہ تبوک بمقابل ستمبر

اس مہینہ میں جنگ تبوک کے موقعہ پر مخلصین کے اخلاص کا مختلف صورتوں میں امتحان ہوا اور انہوں نے اپنے اپنے رنگ میں اعلیٰ سے اعلیٰ جوہر ایمان دکھائے۔

## 10۔ ماہ اخاء بمقابل اکتوبر

اس مہینہ میں آنحضرت ﷺ نے مہاجرین اور انصار میں سے ایک ایک مہاجر اور ایک ایک انصاری کے درمیان خاص طور پر اخوت کا تعلق قائم کیا جس کے نتیجہ میں مہاجرین اور انصار کے تعلقات سگے بھائیوں سے بھی بڑھ گئے۔

## 11۔ نبوت بمقابل نومبر

اس مہینہ میں اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کو منصب نبوت و رسالت بخشا۔

## 12۔ ماہ فتح بمقابل دسمبر

اس مہینہ میں آنحضرت ﷺ نے فتح مکہ کے موقعہ پر اپنے خونخوار دشمنوں کو لا تثریب علیکم الیوم کہہ کر عفو عام کا اعلان فرمایا۔

(الفضل 26 جون 1940ء)

جماعت کے سب احباب کو چاہئے کہ وہ ہجری شمسی تقویم کی ترویج کی زیادہ سے زیادہ کوشش فرمائیں۔ بلکہ دیگر بھائیوں پر بھی اس کی اہمیت اور افادیت واضح کرنے کی کوشش کریں۔

# ذہنی، اخلاقی اور روحانی بیماریوں کا ہومیوپیتھی علاج

## سیدنا حضرت مصلح موعود کا ایک عظیم نکتہ اور اس کی تکمیل

مکرم صدیق اشرف علی صاحب

حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد جو حضرت اقدس مسیح موعود کے دوسرے خلیفہ تھے، کے بارہ میں جماعت احمدیہ کے بانی حضرت مسیح موعود نے خدا تعالیٰ سے الہام پا کر یہ پیشگوئی فرمائی تھی کہ ’’وہ سخت ذہین و فہیم ہوگا اور دل کا حلیم اور علوم ظاہری و باطنی سے پُر کیا جائے گا‘‘۔

وہی عظیم اور موعود فرزند حضرت مصلح موعود اپنے ایک معرکۃ الآراء خطاب ’’عرفان الٰہی‘‘ میں 1919ء میں فرماتے ہیں:۔

’’دنیا میں آج تک اس بات کو بہت کم سمجھا گیا ہے بلکہ انبیاء اور اولیاء کو علیحدہ کر کے مَیں کہہ سکتا ہوں اور کسی نے سمجھا ہی نہیں کہ بہت سی بدیاں ایسی ہیں جو شرعی بدیاں ہیں، لیکن ان کا ارتکاب کرنے والا کسی شرعی گناہ کا مجرم نہیں ہوتا بلکہ وہ کسی جسمانی بیماری کا مریض ہوتا ہے۔ یہ ایک وسیع مضمون ہے اور اللہ تعالیٰ نے اس کے متعلق مجھے خاص علم دیا ہے...... اس وقت بعض بڑے بڑے ڈاکٹروں کی توجہ اس طرف ہو رہی ہے لیکن تاحال ان کی تحقیقات عالم طفولیت میں ہے۔ مگر اس بارہ میں مجھے جو علم دیا گیا ہے وہ ایسا وسیع ہے کہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے ان لوگوں کی تحقیقات سے بہت وسیع ہے...... جس سے اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ شرعی گناہوں کی ایسے رنگ میں تقسیم ہو سکتی ہے کہ فلاں قسم کا گنہگار ڈاکٹر کے پاس جانا چاہئے اور فلاں قسم کا بزرگ کے پاس۔ مَیں نے یہاں تک تو تحقیقات کر لی ہے کہ بعض انسان شرعی گناہ جسمانی بیماری کی وجہ سے کرتے ہیں...... بات یہ ہے کہ جسم اور روح کا ایک دوسرے پر بڑا اثر ہوتا ہے۔ حضرت مسیح موعود نے اس کے متعلق بہت تفصیل سے لکھا ہے اور بتایا ہے کہ جب جسم میں بیماری پیدا ہو جائے تو روح میں بھی پیدا ہو جاتی ہے...... اس علم کا دروازہ اس زمانہ میں خدا تعالیٰ نے حضرت مسیح موعود کے ذریعہ کھولا ہے اور آپ کے بعد آپ کے خلفاء اس کو اور زیادہ وسیع کریں گے۔ مَیں نہیں جانتا مجھے اس کو وسعت دینے کا موقعہ ملے گا یا نہیں‘‘۔

(عرفان الٰہی صفحہ 35-36)

آپ مزید فرماتے ہیں:۔

’’مجھے اگر فرصت ملی تو مَیں اس تحقیقات کو مکمل کروں گا۔ لیکن اگر مَیں نہ کر سکوں تو تم لوگ یاد رکھو کہ روحانی امراض کے بعض ایسے علاج ہیں جو ڈاکٹروں کے ذریعہ ہو سکتے ہیں۔ اس بات کو مدنظر رکھ کر تم اپنے طور پر کوشش میں لگے رہو اور اپنی تحقیقات سے ان لوگوں کی امداد کرو جن کی توجہ اس طرف ہو رہی ہے اور جو اس کے لئے کوشش کر رہے ہیں تا کہ دنیا میں ایک نیا انقلاب واقع ہو اور دنیا ایک قدم اور ترقی کرے۔

فی الحال مَیں اس قدر بیان کر دیتا ہوں کہ بعض روحانی بیماریاں ایسی ہیں جن کے علاج کے لئے کسی عارف اور ولی اللہ کے پاس نہیں جانا چاہئے بلکہ کسی ڈاکٹر اور طبیب کو تلاش کرنا چاہئے کیونکہ اس قسم کی بیماریاں یا تو پٹھے کے اعصاب کی کمزوری اور نقص سے ہوتی ہیں اور یا دماغ کے اعصاب کے نقص یا خاص خاص بیماریوں کے نتیجہ میں ہوتی ہیں۔ مثلاً بعض اوقات زنا ایک اخلاقی یا مذہبی جرم نہ ہوگا بلکہ کسی خاص دماغی بیماری کا نتیجہ ہوگا۔ اسی طرح بعض ڈاکے بعض چوریاں، بعض جھوٹ خاص خاص نقصوں کے نتیجہ میں ہوں گے۔ ان کا علاج روحانی ریاضتوں سے اس عمدگی سے نہیں ہو سکتا جتنا جسمانی علاج کے ذریعہ‘‘۔

اسی طرح آپ فرماتے ہیں:۔

’’مگر ابھی چونکہ میری تحقیقات مکمل نہیں ہو سکیں اس لئے مَیں اس مضمون کو اس وقت تفصیل کے ساتھ بیان نہیں کر سکتا اور کسی اور وقت پر چھوڑتا ہوں۔ اپنے لئے یا آپ میں سے کسی کے لئے جس کو خدا تعالیٰ اسے بیان کرنے کی توفیق دے‘‘۔

(عرفان الٰہی صفحہ 37-38)

## عظیم مضمون کی تفصیل

ہومیوپیتھی کے ذریعہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع کو اللہ تعالیٰ نے یہ توفیق دی کہ وہ حضرت مصلح موعود کے بیان فرمودہ اس مضمون کو آگے بڑھائیں۔ آپ نے بنی نوع انسان کو فائدہ پہنچانے کی خاطر بے شمار کارہائے نمایاں انجام دیئے۔ ان میں سے ایک عظیم کارنامہ ہومیوپیتھی طریق علاج کی ترویج ہے۔

حضرت خلیفۃ المسیح الرابع نے اپنی ہومیوپیتھی کتاب میں مختلف موقعوں پر اس بات کو وضاحت سے پیش کیا ہے کہ بعض بیماریاں جو بظاہر اخلاقی اور روحانی معلوم ہوتی ہیں وہ دراصل جسمانی بیماریاں ہیں اور ان کا علاج ہومیو دوائیوں سے احسن رنگ میں کیا جا سکتا ہے۔ نمونے کے طور پر ان میں سے صرف چند ایک قارئین ملاحظہ فرمائیں۔

## لیکسس

ایک ہومیو دوائی جس کا نام لیکسس (Lachesis) ہے، اس کے ذکر میں فرمایا:

’’لیکسس (Lachesis) کے مریض خطرناک قسم کے شکوک و شبہات میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ شروع شروع میں وہ سوچنے لگتے ہیں کہ سب لوگ ان کے خلاف باتیں کر رہے ہوتے ہیں۔ یا ان کے کھانے پینے میں کچھ ملا دیا گیا ہے۔ وہ اپنے قریبی عزیزوں پر بھی شک کرتے ہیں۔ بعد میں یہ علامتیں بڑھتی چلی جاتی ہیں۔ ایسے مریضوں کو لیکسس دینا ضروری ہے۔ (صفحہ 547)

اسی دوا کے سلسلہ میں آپ فرماتے ہیں:۔

’’ایک مریض بچی میرے پاس لائی گئی جو چوری کی عادت میں مبتلا تھی۔ پوچھنے پر کہتی تھی اللہ کا حکم ہوتا ہے اس لئے کرتی ہوں۔ ایسے مریضوں کا علاج لیکسس سے کرنا چاہئے۔ جو خدا کے حکم پر اسی کی نافرمانی کریں...... مذہبی رجحانات غیر معمولی شدت اختیار کر لیتے ہیں۔ یہ شدت لیکسس سے تعلق رکھتی ہے۔ مگر اس کی سب سے خطرناک علامت یہ ہے کہ ان کے دل میں بعض دفعہ یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ اللہ کا حکم ہے کہ وہ کسی کو قتل کر دیں............ ایسے مریض بعض دفعہ واقعتاً قتل بھی کر دیتے ہیں یا قتل کرنے کی کوشش ضرور کرتے ہیں‘‘۔ (صفحہ 548)

پھر فرماتے ہیں:۔

’’ڈاکٹر کینٹ کا خیال ہے کہ اس دوا کا کسی خاص علاقے سے تعلق نہیں بلکہ تمام دنیا میں ہر جگہ اس دوا کو مفید پایا گیا ہے۔ لیکسس کے زہر میں جو شر اور تیزی پائی جاتی ہے وہ دنیا کے تمام بدکار انسانوں اور بگڑے ہوئے مزاجوں میں پائی جاتی ہے۔ یعنی شدید حسد، شرارت، فساد وغیرہ کا رجحان‘‘۔ (صفحہ 540)

گویا ایسے مزاج والے لوگوں کا علاج ہومیو دوائی لیکسس (Lachesis) سے ممکن ہے۔

## سلفر

ایک اور ہومیو پیتھک دوا ’سلفر‘ (Sulpher) کے بارہ میں حضور فرماتے ہیں:۔

’’سلفر کے مریض کو فلسفی بننے کا بہت شوق ہوتا ہے اور کچھ مزاجاً فلسفی ہوتے بھی ہیں۔ اگر یہ شوق جنون کی حد تک بڑھ جائے تو اونچی طاقت میں سلفر کی ایک دو خوراکوں سے کافی فرق پڑ جاتا ہے۔ ان میں سے بعض اقتصادی فلسفی ہوتے ہیں جو ہر وقت سکیمیں بناتے رہتے ہیں۔ لیکن عملی طور پر کچھ نہیں کرتے ...... بہت سست مزاج ہوتے ہیں۔ کسی کام میں ان کا دل نہیں لگتا۔ اپنی سوچوں میں ہی مقید رہتے ہیں۔ ان کا علاج بھی سلفر کی اونچی طاقت ہے۔ (صفحہ 784)

## کینابس انڈیکا

Cannabis Indica. نامی دوائی کے سلسلہ میں حضور فرماتے ہیں:۔

’’کینبس کا مریض...... مسلسل بے تکی بحثیں کرتا رہتا ہے۔ اس کی سوچ میں منطقی ربط نہیں رہتا...... اچھی بھلی بات کرتے کرتے بغیر دلیل اور بغیر منطق کے کچھ اور بولنے لگتا ہے‘‘۔ (صفحہ 224)

## کیلاڈیم

Cladium دوائی کے بارہ میں فرماتے ہیں:۔

’’کلیڈیم کی خاص علامت یہ ہے کہ مریض کوئی کام کر کے سوچے گا کہ اس نے کیا ہے یا نہیں۔ کوئی بات کسی کو کہی تھی، نہ معلوم کہی کہ نہیں...... ایسے مریض ذہنی طور پر بہت تھک جاتے ہیں اور آخر علمی کام ان کے بس میں نہیں رہتا‘‘۔ (صفحہ 185)

## آرم میٹیلیکم

حضور ایک ہومیو دوائی کی تشخیص کے لئے مریض کے مزاج کے بیان میں فرماتے ہیں:۔

’’آرم میٹیلیکم (Aurum Met.) کا مریض بظاہر اپنی ذات میں گُم، مایوس اور پژمردہ دکھائی دیتا ہے لیکن جب اُسے کسی بات پر غصہ دلایا جائے تو اس کی اپنی جان لینے کی خواہش دوسروں کی طرف منتقل ہو جاتی ہے اور وہ قتل تک کرنے پر آمادہ ہو جاتا ہے‘‘۔ (صفحہ 111)

## کیمومیلا

حضرت خلیفۃ المسیح الرابع نے ایک اہم ہومیو دوائی کیمومیلا دینے کے لئے مریض کی پہچان اور اس میں پائی جانے والی علامات بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔

’’کیمومیلا (Chamomilla) کے مزاج کی یہ مستقل علامت ہے کہ اس کے مریضوں میں فراخدلی کی کمی ہوتی ہے۔ طبیعت میں کسی قدر خساست پائی جاتی ہے۔ کسی دوسرے کی پرواہ نہیں کرتے۔ نہ کسی کی تکلیف محسوس کرتے ہیں نہ کسی کی ضرورت کا خیال رکھتے ہیں۔ لیکن ہر وقت اپنے معاملہ میں بے حد زودحس ہوتے ہیں۔ ہر وقت اپنی ذات سے چمٹے رہتے ہیں اور صرف اپنا ذاتی مفاد ہی پیش نظر رہتا ہے دوسروں پر اچانک غصہ آنا بھی اسی مزاج کا حصہ ہے‘‘۔ (صفحہ 271)

## آیوڈم

حضرت خلیفۃ المسیح الرابع ایک اور ہومیو دوائی ’آیوڈم‘ (Iodum) سے متعلق مریضوں کے مزاج کی تشخیص کے سلسلہ میں بیان فرماتے ہیں:

’’اس میں شدید غصّے کے جذبات پیدا ہوتے ہیں...... اگر ایسے مریض کا بچپن میں آیوڈین سے علاج نہ کیا جائے تو بڑا ہو کر نہایت خطرناک مجرم بھی بن سکتا ہے۔ اور بغیر کسی محرک کے قتل و غارت میں ملوث ہو سکتا ہے‘‘۔ (صفحہ 469)

## نکس وامیکا

نکس وامیکا (Nux Vomica) میں بھی یہ خطرناک علامت پائی جاتی ہے کہ اس کی مریضہ کے دل میں بے اختیار یہ خواہش ابھرنے لگتی ہے کہ وہ اپنے بچے کو آگ میں جھونک دے یا بے حد محبت ہونے کے

باوجود خاوند کو موت کے گھاٹ اتار دے۔ پھر وہ اس ارادہ سے سخت خوفزدہ بھی ہو جاتی ہے...... اگر مریض کی دیگر علامتیں آیوڈین کا تقاضا کرتی ہوں تو یہ دوا بہت مفید ثابت ہوگی"۔ (صفحہ 470)

ہومیو دوائی نکس وامیکا (Nux Vomica) کے مزاج کی نشاندہی کرتے ہوئے فرمایا:

"نکس وامیکا کی ایک دلچسپ علامت یہ ہے کہ جو شخص بدطینت اور کینہ پرور ہو، ہروقت دوسروں کی عیب جوئی کرتا رہے اور ان میں نقص تلاش کرتے رہنے کا عادی ہو تو نکس وامیکا اونچی طاقت میں دینے سے ایسے مریضوں کی ذہنی حالت درست ہونے لگتی ہے اور ان میں حسد کا مادہ کم ہو جاتا ہے۔ لیکن ہرگز ضروری نہیں کہ نکس وامیکا کے ہر مریض میں حسد کا رجحان پایا جائے"۔ (صفحہ 643-642)

## ٹیرینٹولا

"ٹیرینٹولا (Tarentula Hispania) کا مریض عموماً یہ خیال کرتا ہے کہ اس کی ہتک کی جارہی ہے جس کی وجہ سے وہ اندر ہی اندر کھولتا رہتا ہے اور سکیمیں بناتا ہے۔ اگر کوئی لومڑی کی طرح چالاک ہو اور ساتھ کچھ پاگل بھی ہو تو اسے ٹیرینٹولا اونچی طاقت میں دینا چاہئے۔ ٹیرینٹولا کا مریض بیمار نہ بھی ہو تو ہر بیماری کا ڈرامہ رچا سکتا ہے"۔ (صفحہ 793)

"ٹیرینٹولا کے مریض میں ہوش کے دوران بھی بے حیائی کا رجحان پایا جاتا ہے...... وہ ہر جائز اور ناجائز ذریعہ سے اپنی نفسانی خواہشات کو پورا کرنا چاہتا ہے۔ ایسے مریض کو ٹیرینٹولا اونچی طاقت میں دینا ضروری ہے۔ (صفحہ 792-791)

## سلفیورک ایسڈ

ایک اور سماجی اور اخلاقی خرابی کے سلسلہ میں حضور فرماتے ہیں:۔

"سلفیورک ایسڈ شراب کی پرانی عادت توڑنے کی بہترین دوا ہے ...... ایک بڑے گلاس پانی میں خالص سلفیورک ایسڈ کا ایک قطرہ ملا دینا چاہئے۔ اس پانی کو دن بھر تین خوراکوں میں ختم کر دینا چاہئے ............ دنیائے طب میں غالباً اس مرض کی اس سے بہتر کوئی دوا نہیں۔" (صفحہ 790)

سگریٹ کی عادت چھڑوانے کے لئے بھی حضور اسی دوا کو تجویز فرماتے ہیں۔ (صفحہ 869)

## لیلئیم ٹگ

لیلئیم ٹگ (Lillium Tig) نامی دوا کے بارہ میں آپ فرماتے ہیں:۔

"لیلئیم ٹگ کا مریض متشدد مذہبی خیالات کا مالک ہوتا ہے۔ اگر وہ اذیت پسند ہو اور ہسٹریائی مزاج بھی رکھتا ہو تو یہ دوا اس کے لئے بہترین ہے۔"

(صفحہ 565)

ایک اور اخلاقی بیماری کے علاج کے لئے ایک مفید دوائی کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔

## فلورک ایسڈ

"فلورک ایسڈ (Fluoricum Acidum) ایسے لوگوں کے لئے بھی بہترین دوا ہے جو جنسی بے راہروی کا شکار ہو جاتے ہیں اور اپنے آپ کو بالکل بیکار اور ناکارہ کر لیتے ہیں۔ لیکن اس کے باوجود بدنظری سے باز نہیں آتے اور نظر بازی کو اپنا پیشہ بنا لیتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے لئے فلورک ایسڈ، پکرک ایسڈ لائیکو پوڈیم اور سیپیا اپنے اپنے مزاج کے مریضوں میں بہترین ثابت ہوتی ہیں"۔ (صفحہ 391)

## نیٹرم میور

ایک اور اہم دوا "نیٹرم میور" (Natrum Mur.) کے بارہ میں فرماتے ہیں:۔

"نیٹرم میور کا مریض فرضی محبت میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ بعض بوڑھی عمر کی عورتیں بھی ایسی فرضی محبت میں مبتلا ہو جاتی ہیں۔ اگر محبت کا علاج دوا سے ممکن ہے تو ایسی عورتوں کا علاج نیٹرم میور سے ہو سکتا ہے"۔

(صفحہ 619)

## پلمبم

پلمبم (Plumbum Met) نامی دوا کے بارہ میں نہایت لطیف انداز میں فرماتے ہیں:۔

"پلمبم کے بارہ میں کہا جاتا ہے کہ یہ دھوکہ دہی اور بے ایمانی کرنے والوں کے لئے شفا کا اثر رکھتی ہے۔ اگر یہ بات درست ہے تو ساری دنیا میں کثرت سے استعمال ہونی چاہئے۔" (صفحہ 679)

مندرجہ بالا ان چند نمونوں سے ہی قارئین کرام کو یہ اندازہ ہو گیا ہوگا کہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع نے کس قدر وضاحت کے ساتھ بعض ذہنی، اخلاقی اور روحانی بیماریوں کے لئے بعض مؤثر دوائیں تجویز کی ہیں۔

چونکہ خاکسار کا تعلق ہومیو طریق علاج سے ہے اس لئے خاکسار کو علم نہیں کہ ہومیو کے علاوہ دوسرے طریق علاج میں بھی کس حد تک مریض کے مزاج اور ذہنی اور اخلاقی حالات کو مدنظر رکھ کر دواؤں کی تشخیص کی جاتی ہے مگر امید ہے کہ دوسرے اطباء بھی حضرت مصلح موعود کے اس ارشاد کو مدنظر رکھیں گے جس میں آپ فرماتے ہیں:۔

"تم لوگ یاد رکھو کہ روحانی امراض کے بعض ایسے علاج ہیں جو ڈاکٹروں کے ذریعہ ہو سکتے ہیں۔ اس بات کو مدنظر رکھ کر تم اپنے طور پر کوشش میں لگے رہو اور اپنی تحقیقات سے ان لوگوں کی امداد کرو جن کی توجہ اس طرف ہو رہی ہے اور جو اس کے لئے کوشش کر رہے ہیں تا کہ دنیا میں ایک نیا انقلاب واقع ہو اور دنیا ایک قدم اور ترقی کرے، آمین"۔

(عرفان الٰہی، صفحہ 37)

❁❁❁❁❁❁

# جس نے زندہ کر دیا دینِ جمیل

وہ نگاہوں کے اشارے پے بہ پے — باندھ لیں دل کو جو زنجیریں کہاں
نکتہ ور اٹھیں گے لاکھوں اور بھی — وہ لب اعجاز تفسیریں کہاں
محفلیں جمتی رہیں گی تا ابد — "سیر روحانی" کی تقریریں کہاں
مجلس عرفاں کا وہ جذب لطیف — وہ سرور انگیز تاثیریں کہاں
لب کشائی باشکوہ "خسروی" — ولولہ انگیز تکبیریں کہاں
ہر تصور تھا مبدل بہ عمل — خواب کی زندہ وہ تعبیریں کہاں
وہ نگاہ دلربا، معجز نما — جو بدل دیتی تھی تقدیریں کہاں

پا کے اک غیبی اشارہ چھپ گیا
وہ مقدر کا ستارہ چھپ گیا

لاکھ آزادی تصدق ان پہ ہے — جو ترے دام محبت کے اَسیر
صورت و سیرت تری ...... نما — حسن و احساں میں مسیحا کا نظیر
جاگ اٹھا افریقہ از خواب گراں — ظلمتوں کے تو نے چھڑوائے اسیر
جب پڑی تیری نظر تارے بنے — ذرے صحراؤں کے، اے ماہ منیر!
تیرے جیسا ہوتا ہے پیدا گہر — گھومتا ہے عرصہا جب چرخ پیر

آفرینش سے لحد تک معجزہ
تیری ہستی ہے ابد تک معجزہ

تیری فطرت حامل سوزِ ازل — خود تڑپتا ہم کو تڑپاتا رہا
شوق کے دریا میں تھی غوطہ زنی — عشق کے گوہر تو برساتا رہا
جب کبھی ہم پر کیا دشمن نے وار — ڈھال بن کر آڑے آ جاتا رہا
کھٹکھٹایا تو نے جب مولا کا در — تیری جانب دوڑ کر آتا رہا
سنگدل بھی پانی پانی ہو گئے — کھا کے پتھر پھول برساتا رہا
وہ جنون شوق، وہ سودائے عشق — بڑھ کے طوفانوں سے ٹکراتا رہا

روشن ہر اک کا دل و سینہ کیا
پتھروں کو مثل آئینہ کیا

علم و عرفاں کا ہے دریا موجزن — یادگار حضرت محمود دیکھ!
گل فشانی، سنگباری کے عوض — کھول کر آنکھیں زیان و سود دیکھ!
دین حق کا پڑھ سنہری باب تو — دور خوش، باطالع مسعود دیکھ!
ہل گئی بنیاد قصر باطلہ — دیکھ زور ضربت محمود دیکھ!
اور ہے شکل زمین و آسماں — ہستیٔ تازہ و نومولود دیکھ!

جس نے زندہ کر دیا دینِ جمیل
بخش ہر دم اس کو تسکین جمیل

عبدالسلام

MB/FD-10/FR